(کہ سکہ جم گیا ہے) تو اس کا صبر کا پیمانہ بھی لبریز ہو گیا اور رخصت لے کر عمرو بن عدی سے جا ملا اور کہا کہ تدبیریں مکمل ہو گئی ہیں اور چلنے کی تیاری کرو اور حملے میں جلدی سے کام لو۔

لیکن عمرو نے اس کو کہا میرا کام ہے کہ جو آپ حکم کریں میں اس کی تعمیل کروں اس زخم کے آپ ہی حکیم ہیں۔ اس نے کہا کہ آپ لشکر اور اموال کا انتظام کیجئے تو اس نے کہا آپ کی تعمیل واجب ہے اور قوم کے نوجوانوں اور مملکت کے سرداروں پر مشتمل دو ہزار اشخاص کے قافلے کو تیار کر لیا اور ہزار اونٹوں پر اس طرح سوار کیا کہ وہ بڑے بڑے تھیلوں میں بند ہو گئے اور ان کو مسلح کر دیا اور تلواروں ، ڈھالوں کے ساتھ ہی اندر تھے اور تھیلوں کو اندر سے بند کر لیا گیا اور عمرو بن عدی بھی ان میں ہی تھا۔ اب گھوڑوں، خچروں کو اونٹوں کے ساتھ لے کر قیصر روانہ ہوا جب زباء کے ملک میں داخل ہو گیا تو زباء کو اطلاع دی گئی۔ جب بالکل شہر کے قریب آ گئے تو قیصر نے تیار رہنے کا حکم دیا اور کہا جب اونٹ شہر کے درمیان پہنچ جائیں تو اس کی نشانی یہ ہو گی پھر اندر سے گرہیں کاٹ کر فوراً نکل آنا۔ جب قافلہ شہر کے بالکل قریب پہنچ گیا تو زباء نے اونٹوں کو دیکھا لدے ہوئے آ رہے ہیں۔ اس کو کچھ شک پیدا ہوا اور پہلے قیصر کی برائی بھی کی گئی تھی (جیسا گذرا) لیکن زباء نے اس کو ٹال دیا تھا۔ اب اس کے دل میں کھٹکا پیدا ہوا کہ اونٹوں کی تعداد کثیر ہے اور ان پر بڑے وزن دار تھیلے دیکھے تو یہ شعر کہے

> (ترجمہ) اونٹوں کے لئے رفتار سست کیوں ہے۔ کیا لوہے کو اٹھا رکھا ہے یا لشکر کو۔ کیا یہ ٹھنڈی اور سخت موت تو نہیں۔ کیا معلوم ان میں سیاہ رنگ کے لشکر والے بیٹھے ہوں۔ پھر اپنی لونڈیوں کو کہا کہ میں سرخ موت کو سیاہ تھیلوں میں دیکھ رہی ہوں۔) قیصر کے اونٹوں کے قافلے جب شہر کے بیچ میں پہنچ گئے تو علامت لگائی گئی اور فوراً سب نے تھیلوں کی گرہیں کاٹ کر تیزی سے حملہ کر دیا۔ دو ہزار آدمی تلواروں کو لے کر مقتول کے خون کا بدلہ طلب کرنے لگے جس کو بہانے سے قتل کیا گیا۔ زباء گھبرا کر محل سے نکلی اور سرنگ کی طرف بھاگنے لگی۔ لیکن قیصر

اور عمرو نے پہلے ہی بھاگ کر سرنگ کا راستہ روک لیا تھا۔ جب زباء نے دیکھا کہ وہ پکڑی گئی تو فوراً انگوٹھی نکال کر نگل گئی اور اس میں زہر فوراً ہلاک کرنے والا تھا اور کہا اے عمرو میں خود اپنے ہاتھوں مروں گی نہ کے تیرے ہاتھوں۔ لیکن ساتھ ہی عمرو اور قیصر کی تلواریں اس پر پڑیں اور وہ ہلاک ہو گئی اور یہ دونوں اس کی مملکت پر قابض ہو گئے اور سامان قبضہ میں کر لیا اور قیصر نے جذیمہ کے مدفن پر یہ اشعار تحریر کروا دیئے۔

بادشاہ جس نے بڑے لشکروں ،نیزوں اور تلواروں سے نفع اٹھایا اور جو اوصاف بیان کیے جاتے ہیں اس میں یہ یکتا ہے لیکن اس کی موت اس کو دشمنوں کی طرف لے چلی جب کہ وہ تاج والا اور بڑی قاطع تلوار والا تھا۔

## ماخذ


قرآن کریم

تفسیر ابن کثیر

تاریخ الامم والملوک — ابن جریر طبری

البدایہ والنہایہ — صاحب ابن کثیر

لسان العرب — صاحب ابن منصور

مختار الصحاح — امام رازی

الاذکیاء — ابن جوزی

تاریخ ابن جوزی مسمی المنتظم

الفرج بعد الشدۃ والضیقہ — ابراہیم حازمی

سیاسۃ الشرعیہ مسمی بالطریق الحکیمۃ — ابن قیم جوزیہ

الطبقات الکبری — السبکی

کتب التراجم — عموماً

الفراسۃ عند العرب — فخر رازی

نشوار المحاضرہ — قاضی تنوخی
الاجوبۃ المسکتہ — ابراہیم حازمی
فتح الباری — شرح صحیح البخاری
صحیح مسلم تحقیق محمد فواد باقی — توزیع دار الافتاء
مدارج السالکین — ابن قیم جوزی
فتاوی ابن تیمیہ
روض المربع

# خاتمہ

اللہ تبارک وتعالیٰ ہی نے اس کی کتابت کو آسان فرمایا لہذا تمام تعریفیں اسی ذات کے لئے ہیں۔ دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی اور بے شک پاک ہے آپ کی ذات ہر قسم کے عیوب سے اور میں گواہی دیتا ہوں کہ نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کہ اے اللہ آپ ہی سے ہم معافی مانگتے ہیں اور آپ ہی کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

ابراہیم بن عبد اللہ حازمی عفا اللہ عنہ
المترجم بالتوضیح محمد اصغر عفی عنہ ولوالدیہ ولاساتذتہ (خیرپور میرس)